معلوم ہوتا ہوگا نہ اُسمین اختلاف رہیگا نہ داون مین بغض بلکہ یکدل ہوکر صبح شام خدا سے تعالی کی تسبیح کرینگے اور ایک روایت
مین آیا ہو کہ ہر ایک بی بی پر ستر لباس ہونگے - اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس آیت کی تفسیر مین یحلون فیہا من اساور
من ذہب فرمایا کہ اون لوگون کے تاج ایسے ہونگے کہ اُنمین کے ادنی موتی کی چمک پورب سے لیکر پچھم تک روشن کردے -
اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا کہ خیمہ جنتیون کا موتی بیچ مین سے خالی ہوگا جسکی اُنچائی ساٹھ میل کی ہوگی اُسکے ہر ایک
گوشے مین مومن کی گھر والی ہوگی جسکو دوسری نہ دیکھینگی یہ روایت بخاری نے اپنی کتاب مین لکھی ہو حضرت ابن عباس رض
فرماتے ہین کہ خیمہ موتی مجوف ہو اُسکا طول و عرض ایک فرسخ کا اور چار ہزار دروازے سونے کے ہونگے اور حضرت ابوسعید
خدری رض فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس قول خداوندی مین وفرش مرفوعة ارشاد فرمایا ہو کہ فاصلہ درمیان
دو فرشون کے اتنا ہوگا جتنا آسمان اور زمین مین ہو پھر جنت والون کے کھانے مین تامل کرو کھانے کا حال قرآن مجید مین
مذکور ہو کہ میوے اور مرغ کے پرندے اور من اور سلوی اور شہد اور دودھ اور بہت سے اقسام بیشمار ہونگے اللہ تعالی فرماتا ہو
کلما رزقوا منہا من ثمرة رزقا قالوا ہذا الذی رزقنا من قبل واتوا بہ متشابہا اور اہل جنت کے پینے کی چیز کا حال بھی خدا سے تعالے
نے بہت سی جگہون مین ذکر فرمایا ہو اور ثوبان مولی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کہتے ہین کہ مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی
خدمت مین کھڑا تھا کہ ایک عالم علماے یہودیون سے آیا اُسنے چند سوال پوچھے یہان تک کہ پوچھا کہ پل صراط پر لوگون مین
سے اول کون اُتریگا آپ نے فرمایا کہ فقراے مہاجرین یہودی نے پوچھا کہ جب وہ جنت مین جائینگے تو اُنکو تحفہ کیا ملیگا آپ نے
فرمایا کہ مچھلی کے جگر کے کباب اُسنے عرض کیا کہ اسکے بعد اُنکی غذا کیا ہوگی آپ نے فرمایا کہ جنت کا بیل جو اُسکے کنارون مین
کھاتا پھرتا ہو وہ اُنکے لیے ذبح ہوگا اُسنے پوچھا کہ پھر پانی کیا ہوگا آپ نے فرمایا کہ جس چشمے کا نام سلسبیل ہو اُسمین سے پانی
پیوینگے اُسنے کہا کہ آپ سچ فرماتے ہین اور زید بن ارقم رض فرماتے ہین کہ ایک شخص یہودی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین
حاضر ہوا اور عرض کیا کہ اے ابوالقاسم آپ فرماتے ہین کہ نہین کہ جنت کے لوگ اُسمین کھاوینگے اور پیوینگے اور اپنے یارون سے
کہا کہ اگر آپ اس امر کا مجھسے اقرار کرینگے تو مین اعتراض کرونگا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہان قسم ہو اُس ذات کی جسکے
ہاتھ مین میری جان ہو کہ جنتیون مین سے ایک ایک کو طاقت سو مردون کے کھانے اور پینے اور صحبت کی عنایت ہوگی
یہودی نے کہا جو شخص کھاوے پیویگا اُسکو پاخانے کی احتیاج ہوگی آپ نے فرمایا کہ پاخانے کی عوض مین یہ ہوگا کہ اُنکے
پوست سے پسینا مشک کے مانند بہیگا اور پیٹ صاف ہوجاویگا اور حضرت ابن مسعود رض فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا کہ تو جنت مین پرند کو دیکھکر اُسکی خواہش کریگا تو وہ تیرے سامنے ذبح ہوکر بھُن جاویگا - اور حضرت حذیفہ
فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جنت مین کچھ پرند مثل بختی اونٹ کے ہین حضرت ابوبکر رض نے عرض کیا کہ
وہ خوب ہین یارسول اللہ آپ نے فرمایا کہ اُنسے خوب زیادہ وہ ہو جو اُنکو کھاویگا اور تو اے ابوبکر اُن لوگون مین سے ہو جو
اُنکو کھاوینگے اور حضرت عبداللہ بن عمرو اس آیت کی تفسیر مین یطاف علیہم بصحاف ارشاد فرماتے ہین کہ جنت والون پر ستر
پیالون کا سونے کے دور ہوگا کہ ہر ایک مین اُنمین سے نئی قسم کا کھانا ہوگا جو دوسرے مین نہوگا اور حضرت ابن مسعود رض
ومزاجہ من تسنیم مین فرماتے ہین کہ یہ واسطے اصحاب یمین کے لیے ملائی جاویگی اور مقرب لوگ اُسکو خالص بے ملونی کے پیونگے
اور حضرت ابودردا رض ختامہ مسک کی تفسیر مین فرماتے ہین کہ وہ ایک سفید شراب چاندی کے مانند ہو جس سے جنت والون
کی آخر شراب پر مہر کرینگے اگر کوئی شخص دنیا والون مین سے اُسمین اپنا ہاتھ ڈالے پھر باہر نکال لے تو کوئی جاندار

سه ترمذی بروایت ابوسعید اور اسمین آیت کا مذکور نہین ہو اور اسکی سند مین رشدین ابن سعد ہو ۱۲

سه بخاری و مسلم دونون نے بروایت ابوموسی اشعری رض نقل کیا اور پھوٹنے اور پھٹنے ۱۲

سه ترمذی اسنے اسکو اور الفاظ سے روایت کیا ہو اور غریب کہا ہو اور رشدین سعد کی سند مین ضعیف ہو ۱۲ جس بار سے اُنکو [illegible]

باقی رہے کہ اسکو خوشبو اسکی نہ پہونچے ساتوین حور اور لڑکون کی کیفیت کو سو جو قرآن مجید مین اُنکے اوصاف جابجا آئے ہین اور
احادیث مین کچھ زیادہ شرح سے وارد ہے چنانچہ حضرت انس رضہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے راوی ہین کہ آپ نے فرمایا کہ خدا کی
راہ مین ایکبار صبح کو جانا یا شام کو جانا دنیا وما فیہا سے بہتر ہے اور تم مین سے کسی کی مقدار قوس یا پانون رکھنے کی جگہ جنت بہشت کی
دنیا وما فیہا سے بہتر ہے اور اگر کوئی عورت جنت والون کی عورتون مین سے زمین کی طرف آجاوے تو آسمان و زمین کے
درمیان اُجالا ہوجاوے اور خوشبو سے بھرجاوے اور اُسکے سر کی اوڑھنی دنیا وما فیہا سے بہتر ہے۔ اور حضرت ابو سعید خدری
فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس قول خداوندی کانہن الیاقوت والمرجان کی تفسیر مین ارشاد فرمایا ہے کہ
اُنکی صورتین پردے مین سے آئینہ سے بھی صاف نظر آوینگی اور اُنکے زیور مین سے ادنیٰ موتی مشرق سے لیکر مغرب تک
روشن کردیگا اور اُنپر ستر کپڑے ایسے ہونگے جنمین سے آدمی کی نظر پار ہوجاوے یہانتک کہ اُنکی پنڈلیون کا مغز اُنکے
اندر سے معلوم ہوگا۔ اور حضرت انس رضہ فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شب معراج کو جنت کے اندر مین ایک
جگہ مین گیا جسکو بیذخ کہتے ہین اُسپر موتی اور سبز زبرجد اور لعل سرخ کے خیمے تھے اُنکی عورتون نے مجھسے کہا کہ السلام علیک یا رسول اللہ
مین نے جبرئیل علیہ السلام سے پوچھا کہ یہ آواز کن عورتون کی ہے اُنھون نے کہا کہ یہ عورتین خیمون مین پردہ نشین ہین انھون
نے اپنے پروردگار سے آپ کو سلام کرنے کی اجازت مانگی تھی چنانچہ اُنکو اجازت مرحمت فرمائی پس وہ کہنے لگین کہ ہم راضی
ہین کبھی ناراض نہونگی اور ہم ہمیشہ رہنے والیان ہین کبھی سفر نہ کرینگی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی حور
مقصورات فی الخیام اور حضرت مجاہد وازواج مطہرۃ کی تفسیر مین فرماتے ہین کہ پاک سے غرض حیض اور بول و براز اور تھوک اور
رینٹ اور منی اور جننے سے ہے کہ ان سب سے پاک ہونگی۔ اور اوزاعی رح فی شغل فاکہون کے ذکر مین فرماتے ہین کہ اُنکا
کام باکرہ عورتون کی بکارت دور کرنے کا ہوگا اور ایک شخص نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ کیا جنت والے جماع
بھی کرینگے آپ نے فرمایا کہ ایک شخص کو اُنمین سے ایک دن مین اتنی قوت ملیگی کہ تم مین سے ستر مردون سے زیادہ ہو۔ اور
حضرت عبد اللہ بن عمر رضہ فرماتے ہین کہ اہل جنت مین سے ادنیٰ مرتبہ وہ شخص ہوگا کہ اُسکے ساتھ ہزار خادم ہونگے اور ہر خادم کو
وہ کام ہوگا جو دوسرے کو نہوگا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اہل جنت مین سے ایک شخص پانسو حورون اور چار ہزار
باکرہ عورتون اور آٹھ ہزار رسیدہ عورتون سے نکاح کریگا اور اُنمین سے ہر ایک سے اتنا معانقہ کریگا جتنا دنیا مین جیا ہوگا اور
ایک حدیث مین ہے کہ آپ نے فرمایا کہ جنت مین ایک بازار ہے کہ اسمین خرید و فروخت کچھ نہین بجز مردون اور عورتون کی صورتون کے
پس جب کوئی شخص کسی صورت کی خواہش کریگا تو اُس بازار مین جاویگا اور اسمین حورون بڑی آنکھ والیون کے جمع ہونے کی
جگہ ہے وہ ایسی بلند آواز سے کہتی ہین کہ لوگون نے ایسی نہین سنی ہم ہمیشہ رہینگی کہ فنا نہونگی اور ہم نعمت والی ہین کہ محتاج نہونگی
اور ہم خوش ہین کہ کبھی خفا نہونگی پس اچھا ہے وہ شخص جو ہمارا ہوا اور ہم اُسکی ہون۔ اور حضرت انس رضہ فرماتے ہین کہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حورین جنت مین گاتی ہین اور کہتی ہین کہ ہم خوبصورت لونڈیان ہین اور کریم مردون کے لیے
ہمکو چھپا رکھا ہے۔ اور یحییٰ بن کثیر فی روضۃ یحبرون مین فرماتے ہین کہ جنت مین راگ ہوگا۔ اور ابو امامہ باہلی رضہ فرماتے ہین کہ
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو بندہ جنت مین داخل ہوتا ہے اُسکے سر اور پانون کے پاس دو حورین بہشتی بیٹھکر
نہایت خوش آوازی سے گیت سناتی ہین جسکو انسان اور جن سنتے ہین اور وہ گیت مزامیر شیطان یعنی شعر نہین ہوتا بلکہ
خدائے تعالیٰ کی حمد اور تقدیس کا حال ہوتا ہے

ف ہ ترمذی بروایت علی مرتضیٰ اور اسمین ذکر بازار کا نہین ۱۲
ف باغ مین ... انکی آواز بھلکت ہوتی ... ترمذی نے ... اختلاف سند کے ساتھ نقل کیا ہے روایت ابو ہریرہ ... اسکی سند قوی نہین ۱۲

چودھوان بیان چند متفرق اوصاف اہل جنت کے جو احادیث میں وارد ہین ۔ حضرت اسامہ بن زید رضہ روایت کرتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ رضہ سے فرمایا کہ سنو کوئی ہو کہ جنت کی تیاری کرے جنت کو کچھ خطرہ نہین ہے بخدا کے کعبہ ایک نور ہے تابان اور ایک گلدستہ ریحان اور محل مضبوط اور نہر جاری اور میوے پکے ہوے کثرت سے اور زوجہ خوبصورت صاحب جمال خوشی اور نعمت میں مقام ابد مین یا مقام نضرت مین مکان عالیشان محفوظ مین لوگون نے عرض کیا کہ ہم ہین اسکی تیاری کرنے والے یا رسول اللہ آپ نے فرمایا کہو انشاء اللہ تعالیٰ پھر آپ نے جہاد کا ذکر فرمایا اور اسکی رغبت دلائی ۔ اور ایک شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین آیا اور عرض کیا کہ جنت مین گھوڑا بھی ہوگا کہ وہ مجھے اچھا معلوم ہوتا ہے آپ نے فرمایا کہ اگر تجھکو گھوڑا پسند ہو تو یاقوت سرخ کا گھوڑا تجھے ملیگا کہ جنت مین جہان تو چاہے تجھکو لیے ہوے اڑتا پھریگا اور ایک اور شخص نے آپ سے پوچھا کہ بھلا جنت مین اونٹ بھی ہوگا آپ نے فرمایا کہ اے بندہ خدا جب تو جنت مین داخل ہوگا تو جو تیرا نفس چاہیگا اور جس سے تیری آنکھون کو لذت ہو وہ سب کچھ ملیگا ۔ اور حضرت ابو سعید خدری رضہ فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب جنتی کا دل چاہیگا تو اُسکے اولاد ہوگی اور اُسکا حمل اور وضع حمل اور جوانی ایک ساعت مین ہوجاویگی اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا کہ اہل جنت جنت مین ٹھہر جاوینگے تو بھائی بھائیون کے مشتاق ہونگے پس ایک کا تخت دوسرے کے پاس جاویگا اور ملاقات کرینگے اور وہ باتین کرینگے جو دنیا مین دونون مین ہوتی تھین ایک کہیگا کہ بھائی تجھے یاد ہے کہ فلان روز فلان مجلس مین ہمنے خداے تعالیٰ سے دعا مانگی تھی تو اللہ تعالیٰ نے ہمکو بخشدیا ۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان اہل الجنۃ جرد مرد بیض جعاد مکحلون ابناء ثلث وثلثین علی خلق آدم طولہم ستون ذراعا فی عرض سبعۃ اذرع اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا کہ اہل جنت مین سے ادنیٰ وہ ہوگا جسکے پاس اسی ہزار خادم اور بہتر بیبیان ہونگی اور اُسکے لیے ایک خیمہ موتی اور زبرجد اور یاقوت کا اتنا کھڑا کیا جاویگا جتنا فاصلہ جابیہ اور صنعا کے درمیان ہے اور اُنکے سرون پر تاج ہونگے اور انمین کا ادنیٰ موتی پورب سے پچھم تک کو روشن کردیگا اور فرمایا کہ مین نے جنت کو دیکھا تو اُسکے انارون مین کا انار مثل پشت اونٹ پالان کسے ہوے کا تھا اور اسمین کا پرند مثل بختی اونٹ کے اور اسی مین ایک لونڈی کو دیکھا اور اُس سے مین نے پوچھا کہ تو کسکی ہے اُسنے کہا کہ زید بن حارثہ کی ہون اور جنت مین جو چیز نظر پڑی وہ ایسی ہی تھی کہ نہ آنکھون دیکھی نہ کانون سُنی اور نہ کسی بشر کے دل مین گذری ۔ اور حضرت کعب رضہ فرماتے ہین کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو اپنے ہاتھ سے پیدا کیا اور توریت کو اپنے ہاتھ سے لکھا اور جنت کے درخت اپنے ہاتھ سے لگائے پھر اسکو کہا کہ بول جنت نے کہا کہ قد افلح المومنون یعنے ایماندارون کی بن پڑی پس جنت کی جو صفتین ہین جنکو ہمنے اول مجملاً بیان کیا پھر مفصل نقل کیا ۔ اور حضرت حسن بصری رح نے ان سبکو ذکر کیا ہے چنانچہ فرمایا کہ اُسکے انار ڈول جیسے ہین اور اسکی نہرین ایسے پانی کی ہین جو نہین سڑتا اور وہ نہرین دودھ کی ہین جسکا مزہ نہین بدلتا اور نہرین شہد صاف کی جسکو آدمیون نے صاف نہین کیا اور نہرین ایسی شراب کی ہین جو پینے والون کو مزہ دے نہ پینے سے اُسکا سر دوکھے نہ اُس سے سرون مین درد ہو اور جنت مین وہ بہار ہے کہ نہ کسی آنکھ نے دیکھی نہ کسی کان نے سُنی نہ کسی بشر کے دل مین گذری اُسکے لوگ بادشاہ نعمت والے تینتیس ۳۳ برس کے ایک ہی سن مین ہونگے اُنکا قد ساٹھ ہاتھ کا سرمگین آنکھ بدن بالون سے صاف چہرہ سبزہ سے خالی ہوگا مزے سے امون گھر کو اُسنے اطمینان اور اسکی نہرین یاقوت اور زبرجد کے کنکرون پر چلتی ہین اور اُسکے درخت اور رگین اور انگور موتی ہین اور پھلون کا احوال سواے خداے تعالیٰ کے اور کوئی نہین جانتا اور اسکی خوشبو پانسو برس کی راہ سے پائی جاتی ہے اور جنت والون کو جنت مین گھوڑے اور اونٹ تیز قدم

اور سبک رفتار پلنگے جنکی کاٹھیان اور باگین اور زین یاقوت کے ہونگے جنت مین سیر کرینگے اور انکی بیبیان حورین ہونگی جیسے
موتی لپٹا ہوا یعنے نظر اور دست مالی کے ہر عیب سے محفوظ اور وہ عورت اپنی دونون انگلیون مین ستر لباس پکڑ کر پہنیگی اور
اُسکی پنڈلی کا مغز اُن سب لباسون کے اندر سے معلوم ہوگا اللہ تعالی نے اخلاق کو بُرائی سے پاک فرمایا اور جسمون کو موت سے وہ جنت
مین ناک صاف کرینگے نہ بول و براز کرینگے بلکہ اُنکی عوض مین ڈکار اور پسینا مثل مشک کے ہوگا اُنکا رزق صبح و شام اُنھین ملیگا مگر یہ کہ
رات نہوگی جو صبح شام ہو اور شام صبح پر نوبت بنوبت آتی رہے اور سب سے آخر مین جو شخص جنت مین داخل ہوگا اور مرتبے مین سب سے
کم ہوگا اُسکا یہ حال ہوگا کہ آنکھ اُٹھا کر سو برس کی راہ تک دیکھنے لگیگا اور اُسکی سلطنت چاندی سونے کے محلون اور موتی کے خیمون
مین اسی قدر فاصلے تک ہوگی اور اُسکی آنکھ کو قدرت دیجاویگی کہ دور اور نزدیک کی چیزین یکسان دیکھے صبح کو بھی جنت والون کے
پاس ستر ہزار پیالے لائے جاوینگے اور شام کو بھی اتنے ہی موجود ہونگے اور ہر پیالے مین جدا ہی کھانا ہوگا اور وہ اول سے
لیکر آخر تک سب کا مزہ چکھینگے اور جنت مین ایک یاقوت ہے جسمین ستر ہزار گھر ہین اور ہر گھر مین ستر ہزار کوٹھریان ہین جنمین کہین شق
شگاف ہو نہ سوراخ ہے- اور حضرت مجاہد رح نے فرمایا ہے کہ جنت مین ادنی مرتبہ کا شخص وہ ہوگا کہ اپنی سلطنت مین ہزار برس سفر
کرے اور وہ دور و نزدیک کے اشیا کو برابر دیکھیگا اور سب مین اعلی درجہ وہ ہوگا جو صبح شام اپنے پروردگار کے دیدار سے
مشرف ہوگا- اور حضرت سعید بن المسیب رض فرماتے ہین کہ اہل جنت مین ایسا کوئی نہوگا جسکے ہاتھ مین تین کنگن ہون ایک سونے کا
ہوگا ایک موتی کا ایک چاندی کا- اور حضرت ابو ہریرہ رض فرماتے ہین کہ جنت مین ایک حور ہے جسکا نام عیناء ہے جب وہ چلتی ہے
تو اُسکے دہنی اور بائین طرف سے ستر ہزار لونڈیان ساتھ چلتی ہین اور وہ کہتی ہے کہ کہان ہین وہ لوگ جو اچھی بات کا حکم
کرنے والے ہین اور بُری بات سے منع کرنے والے اور یحیی بن معاذ رح فرماتے ہین کہ دنیا کا ترک کرنا سخت کام ہے لیکن
جنت کا ہاتھ سے نکلنا سب سے زیادہ سخت ہے اور دنیا کا چھوڑ دینا آخرت کا مہر ہے اور یہ بھی انھین کا قول ہے کہ دنیا کی طلب مین نفس کی
ذلت ہے اور آخرت کی طلب مین اُسکی عزت تو تعجب ہے اُس شخص سے کہ فانی چیز کی طلب مین ذلت کو پسند کرے اور باقی چیز کی
طلب مین عزت کو ترک کرے-

**پندرھوان بیان** خدائے تعالی کے وجہ کریم کی رویت اور دیدار کے ذکر مین اللہ تعالی فرماتا ہے للذین احسنوا الحسنی وزیادۃ
اس زیادتی سے مراد دیدار الہی اور شرف رویت ہے جو ایسی بڑی لذت ہے کہ اُسمین جنت کی آسایش بھول جاتی ہے اور ہمنے
رویت کی حقیقت باب المحبت مین بیان کی ہے اور اُسکا ثبوت کتاب اللہ اور حدیث سے ہے بخلاف اُس عقیدے کے جو
اہل بدعت رکھتے ہین- حضرت جریر بن عبد اللہ بجلی رض روایت کرتے ہین کہ ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے
تھے کہ آپ نے چودھوین رات کے چاند کو دیکھکر فرمایا کہ تم اپنے پروردگار کا دیدار ایسا دیکھوگے جیسا اس چاند کو دیکھتے ہو کہ
اُسکے دیکھنے مین تم ایک دوسرے پر نہین گرتے یعنے سب بے تکلف اور بے مشقت دیکھتے ہو پس اگر تم سے ہو سکے
کہ طلوع اور غروب آفتاب سے پیشتر کی نماز سے نہ تھکو تو اُسکو ادا کیا کرو پھر یہ آیت پڑھی وسبح بحمد ربک قبل طلوع الشمس وقبل
غروبہا یہ روایت بخاری اور مسلم نے نقل کی ہے اور مسلم نے اپنی کتاب مین حضرت صہیب رض سے روایت کی ہے کہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی للذین احسنوا الحسنی وزیادۃ اور فرمایا کہ جب جنت والے جنت مین اور دوزخ والے دوزخ
مین چلے جاوینگے تو ایک منادی پکاریگا کہ اے اہل جنت تمسے خدائے تعالی کا ایک وعدہ ہے وہ چاہتا ہے کہ اُسکو تمسے پورا کرے
وہ عرض کرینگے وہ کونسا وعدہ ہے کیا ہمارے وزن بھاری نہین کرچکا اور ہمارے چہرے سفید نہین کیے اور جنت مین ہمکو داخل کیا

اور وہ ہنسی سے نہین سچا یا پھر فرمایا کہ اسکے بعد پردہ اٹھا لیا جاویگا اور لوگ خداے تعالی کی صورت کی طرف دیکھینگے پس یہ حال ہوگا کہ کوئی چیز انکو خداے تعالی کے دیدار سے زیادہ محبوب نہ ملی ہوگی اور حدیث رویت کو چند صحابہ رضنے بھی روایت کیا ہو غرض کہ شرف دیدار غایت خوبی اور نہایت درجہ کی نعمت ہو اور جتنی لذتون کی شرح ہمنے اوپر کی ہو وہ اس نعمت کے آگے بھول جاتی ہین اور اہل جنت کو جو اس نعمت دیدار کے وقت سرور ہوگا اسکی کچھ انتہا نہین بلکہ لذات جنت کو لذت دیدار کی طرف کچھ منسبت ہی نہین اور چونکہ ہم اسکی تفصیل باب محبت اور شوق اور رضا مین خوب لکھ چکے ہین اسی لیے اس باب مین مختصر طور پر کچھ کہدیا پس آدمی کو چاہیے کہ جنت مین سے اسکی ہمت سواے دیدار الٰہی کے اور کسی طرف نہو اور دوسری لذتون مین جنت کے تو بہائم بھی شریک ہین جو چراگاہون مین چھوٹے پھرتے ہین

خاتمہ خداے تعالی کی رحمت کی وسعت کے ذکر مین اس سے فال نیک لینے کے طور پر۔ از انجا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فال کو محبوب جانتے تھے اور ہمارے اعمال ایسے نہین جنسے ہم توقع مغفرت کی کرین اسی لیے ہم فال نیک لیتے ہین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتدا کرتے ہین اور توقع رکھتے ہین کہ وہ ہمارا انجام دنیا و آخرت مین خیر کے ساتھ کرے جیسے ہمنے اس کتاب کو اسکی رحمت کے ذکر پر تمام کیا اور وہ خود فرماتا ہو ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ و یغفر ما دون ذلک لمن یشاء اور فرمایا قل یا عبادی الذین اسرفوا علی انفسھم لا تقنطوا من رحمۃ اللہ ان اللہ یغفر الذنوب جمیعا انہ ہو الغفور الرحیم اور فرمایا و من یعمل سوءا او یظلم نفسہ ثم یستغفر اللہ یجد اللہ غفورا رحیما اور ہم خداے تعالی سے بخشش چاہتے ہین جہان کہین اس کتاب مین یا اور تمام ہماری کتابون مین ہمارا قدم پھسلا ہو یا قلم بہکا ہو اور آن اپنے قولون سے بھی آمرزش چاہتے ہین جنکے موافق ہمارے اعمال نہون اور اس علم اور بصیرت سے جسکا دعوی ہمنے خداے تعالی کے دین مین کیا ہو اور اسمین قصور کیا ہو اور اس علم و عمل سے جس سے ہمنے خالص اسی کی ذات پاک کا قصد کیا ہو پھر اسمین کوئی دوسرا ملگیا ہو اور اس وعدہ سے جسکو ہمنے اپنے جی سے اس سے کیا ہو اور پھر اسکے پورا کرنے مین ہمنے کوتاہی کی ہو اور اس نعمت سے جسکو اسنے ہمکو دیا اور ہمنے اسکو اسکی نافرمانی مین برتا اور اس عیب سے جسکے ساتھ ہم متصف تھے اور ہمنے اوروں پر اسکو صریح لفظا یا اشارہ سے لگایا اور انکو ناقص اور قصوروار ٹھہرایا اور اس خطرے سے جو ہمکو موجب تکلف اور بناوٹ اور لوگون کے دکھلانے کا کسی کتاب لکھنے یا کلام کرنے یا علم کے پڑھنے پڑھانے مین ہوا ہو ان سب باتون سے بخشش چاہنے کے بعد ہم اپنے لیے اور ان لوگون کے لیے جو ہماری اس کتاب کو پڑھین یا لکھین یا سنین یہ توقع کرتے ہین کہ وہ ہم سب کو مغفرت اور رحمت سے عزت بخشے اور ہماری سب ظاہری اور باطنی خطاؤن سے درگذر فرماوے اسلیے کہ اسکا کرم عام اور رحمت وسیع اور بخشش تمام اقسام خلق پر جاری ہو اور ہم بھی ایک مخلوق اللہ تعالی کے ہین ہمارا وسیلہ اسکی طرف بجز اسکے فضل و کرم کے اور کوئی نہین چنانچہ اسکے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ اللہ تعالی کی سو رحمتین ہین انمین سے ایک رحمت کو جن اور انسان اور پرندا اور بہائم اور حشرات زمین کے درمیان اتارا ہو اسی سے ہر چیزین آپسمین رحم اور مہر کرتی ہین اور ننانوے رحمت کو پیچھے رکھا ہو انسے اپنے بندون پر قیامت کے روز رحم فرماویگا اور روایت ہو کہ جب قیامت کا دن ہوگا تو اللہ تعالی ایک نوشتہ عرش کے نیچے سے نکالیگا جسمین لکھا ہوگا کہ میری رحمت بڑھگئی میرے غضب سے اور مین سب مہربانون سے زیادہ تر مہربان ہون پس دوزخ مین سے جنت والون کے دونے آدمی باہر ہو جاوینگے اور ایک حدیث مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ خداے تعالی قیامت کے روز ہمارے لیے ہنستا ہوا تجلی فرماویگا اور ارشاد کریگا کہ مژدہ ہو اے گروہ مسلمانون کے

کہ تم مین سے کوئی ایسا نہین جسکی عوض مین نے یہودی و نصرانی کو دوزخ مین نہ ڈالا ہو اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا کہ قیامت کے روز اللہ تعالیٰ حضرت آدم علیہ السلام کی سفارش انکی تمام اولاد مین سے ایک لاکھ اور ایک کروڑ کے
باب مین منظور فرماویگا اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے روز ایمانداروں سے پوچھیگا کہ تمکو میرا ملنا
محبوب تھا وہ عرض کرینگے کہ خدایا ہان اللہ تعالیٰ فرماویگا کہ کیون وہ عرض کرینگے کہ ہمنے تیری مغفرت اور عفو کی توقع کر لی تھی پس
فرماویگا کہ مین نے تمھارے لیے اپنی مغفرت واجب کردی۔ اور ایک حدیث مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا
کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے روز حکم فرماویگا کہ دوزخ مین سے اُن لوگون کو نکالو جنھون نے مجھے ایک روز یاد کیا ہو یا ایک مقام پر
مجھسے ڈرے ہون۔ اور ایک حدیث مین فرمایا کہ جب دوزخ والے دوزخ مین اکٹھے ہونگے اور اُنکے ساتھ جسقدر خداے
تعالیٰ کو منظور رہیگا اُسقدر اہل قبلہ ہونگے تو کافر مسلمانون سے سوال کرینگے کہ کیا تم مسلمان نہ تھے وہ کہینگے کہ تھے کیون نہین
کافر کہینگے کہ تمھارا اسلام تمھارے کام نہ آیا اسلیے کہ تم بھی دوزخ مین ہمارے ساتھ ہو وہ جواب دینگے کہ ہمارے پاس گناہ
بہت تھے اُنکے باعث ہم ماخوذ ہوے اللہ تعالیٰ انکی تقریر سنیگا اور حکم فرماویگا کہ جو شخص اہل قبلہ سے دوزخ مین ہو سب
نکال لیے جاوین وہ بموجب حکم کے نکالے جاوینگے جب کافر یہ معاملہ دیکھینگے تو کہینگے کہ کاش ہم بھی مسلمان ہوتے تو ایسے ہی
نکالے جاتے جیسے یہ لوگ دوزخ سے نکالے گئے پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی ربما یود الذین کفروا لو کانوا مسلمین
اور ایک حدیث مین ارشاد ہو کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندہ مومن پر زیادہ تر رحم کرتا ہو بنسبت مادر مشفقہ کے اپنی اولاد پر۔ اور جابر
بن عبد اللہ رضہ فرماتے ہین کہ قیامت کے روز جسکی نیکیان برائیون سے بڑھکر ہونگی تو وہ بے حساب جنت مین داخل ہوگا اور جسکی
نیکیان اور بدیان قیامت کو برابر ہونگی اُس سے کچھ تھوڑا سا حساب لیا جاویگا پھر جنت مین داخل ہوگا اور آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کی سفارش اُس شخص کے لیے ہو جس نے اپنے نفس کو ہلاک کیا ہو اور اُسکی پیٹھ گناہون کے بوجھ سے بھاری ہو اور
روایت ہو کہ خداے تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ارشاد فرمایا کہ اے موسیٰ قارون نے تجھسے فریاد کی تو نے اسکی فریاد رسی
نہ کی قسم ہو اپنی عزت و جلال کی اگر وہ مجھسے فریاد کرتا تو مین اسکی فریاد کو پہونچتا اور اُسکا قصور معاف کردیتا۔ اور سعید بن بلال
کہتے ہین کہ قیامت کے روز دو آدمیون کو دوزخ مین سے نکالنے کا حکم ہوگا اللہ تعالیٰ اُنکو فرماویگا کہ یہ تمھارا بدلا اعمال کا ہو
اور مین بندون پر ظلم کا روادار نہین یہ فرماکر حکم دیگا کہ انکو دوزخ مین ہٹا لیجاؤ پس ایک تو اپنی بیڑیون مین دوڑیگا یہانتک کہ
دوزخ مین گھس جاویگا اور دوسرا توقف سے اور پانون ملتا جاویگا پھر اُنکے واپس لانے کا حکم ہوگا اور اُنسے اُنکی حرکت کا
سوال ہوگا کہ ایک کیون دوڑکر گیا اور دوسرا کیون دیر لگاتا ہو تو جو دوڑکر گیا تھا وہ عرض کریگا کہ ابھی مین نافرمانی کے
وبال سے ڈرا ہوا تھا اب خوف کیا کہ مبادا کہین دوبارہ تیرے غضب مین نہ پڑجاؤن اور جسنے دیر لگائی وہ عرض کریگا کہ
الٰہی مجھکو تیرے ساتھ حسن ظن تھا جس سے مین یہ سمجھا کہ جب تو دوزخ مین سے نکال چکا ہو دوبارہ اُسمین نہ بھیجیگا اللہ تعالیٰ
اُن دونون کو جنت مین جانے کا حکم فرماویگا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت کے روز عرش کے نیچے سے
ایک پکارنے والا پکاریگا کہ اے امت محمد جو حقوق میرے تمھارے ذمہ پر تھے وہ مین نے تمکو معاف کیے اب تمھارے آپس کے
حقوق رہے انکو آپسمین ایک دوسرے کو بخش دو اور میری رحمت سے جنت مین داخل ہو۔ اور روایت ہو کہ ایک اعرابی نے
حضرت ابن عباس رضہ کو یہ آیت پڑھتے سنا وکنتم علی شفا حفرة من النار فانقذکم منها اعرابی نے کہا کہ بخدا اُس سے بچایا تو نہین
وہ تو یہ چاہتا ہو کہ اُسمین ڈالدے حضرت ابن عباس رضہ نے فرمایا کہ آیتون کو بے سمجھ والون سے نہ پڑھا کرو۔ اور صنابحی

کہتے ہین کہ مین حضرت عبادہ بن الصامت رضی اللہ عنہ کے مرض موت مین انکی خدمت مین گیا اور رویا انھون نے فرمایا کہ ٹھہر و تم کیون روتے ہو
بخدا کہ جو حدیث کہ مین نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی اور تمھین تمھاری بہتری ہوتی وہ مین نے تمسے بیان کردی ہو مگر ایک
حدیث ہو وہ بھی آج کہے دیتا ہون کہ میری جان اب رک گئی ہو مین نے سنا ہو رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے کہ جو
شخص گواہی دے لا الہ الا اللہ اور محمد رسول اللہ کی اللہ تعالی اسپر دوزخ حرام فرمادیتا ہو - اور عبد اللہ بن عمرو بن العاص فرماتے
ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت کے روز اللہ تعالی ایک شخص کو میری امت کے سب جمع کے سامنے چھوڑیگا
اسپر ننانوے طومار پھیلائے جاوینگے اور ہر طومار آنکھ کے پہونچنے تک کا لنبا ہوگا پھر اللہ تعالی اس سے پوچھیگا کہ ان دفترون
مین تجھکو کسی کا انکار تو نہین تیرے اوپر میرے کاتبون محافظون نے زبردستی تو نہین لکھ لیے وہ عرض کریگا کہ خدایا نہین پھر
ارشاد فرماویگا کہ تجھے کچھ عذر کرنا ہو عرض کریگا کہ نہین پھر خداے تعالی فرماویگا کہ ہان ہمارے یہان تیری ایک نیکی ہو اور تجھپر آج ظلم نہوگا
پس ایک چھوٹا سا پرچہ نکالیگا جسمین ہوگا اشہد ان لا الہ الا اللہ و اشہد ان محمد رسول اللہ وہ عرض کریگا کہ الٰہی یہ پرچہ بھلا ان
طوماروں کے سامنے کیا کریگا اللہ تعالی فرماویگا کہ تجھپر ظلم نہین ہوگا پس وہ طومار ایک پلہ مین رکھے جاوینگے اور وہ پرچہ
دوسرے پلے مین پس طومار ہلکے ہوجاوینگے اور وہ پرچہ بھاری اتریگا کیونکہ خداے تعالی کے ساتھ کوئی چیز ہم پلہ نہین ہوسکتی
اور ایک حدیث طویل مین جسمین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وصف قیامت اور پل صراط کا فرمایا ہو آخر کو ارشاد فرمایا ہو کہ اللہ
تعالی فرشتون کو ارشاد فرماویگا کہ جسکے دل مین دینار کی برابر خیر پاؤ اسکو دوزخ سے نکال لو تو فرشتے حکم کے بموجب بہت سے
لوگون کو نکال لینگے اور جناب باری مین عرض کرینگے کہ جن لوگون کو تو نے حکم کیا تھا انمین سے ہمنے کسی کو نہین چھوڑا
حکم ہوگا کہ پھر جاؤ اور جسکے دل مین آدھے دینار کی برابر خیر پاؤ اسکو نکال لو پھر بہت سی خلقت کو نکال لینگے پھر عرض کرینگے کہ خدایا
جن لوگون کے لیے تو نے حکم دیا تھا انمین سے ہمنے کسی کو نہین چھوڑا اللہ تعالی فرماویگا کہ پھر جاؤ اور جسکے دل مین ذرہ کی برابر
خیر پاؤ اسکو نکال لو پس بہت سے لوگون کو نکال لینگے پھر عرض کرینگے کہ خدایا جنمین سے تو نے ہمکو امر فرمایا تھا انمین سے
ہمنے کوئی نہین چھوڑا - پس حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے کہ اگر تم اس حدیث مین مجھکو سچا نہ جانو تو چاہو تو قرآن مین پڑھ لو
ان اللہ لا یظلم مثقال ذرۃ وان تک حسنۃ یضاعفہا ویؤت من لدنہ اجرا عظیما آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بعد اسکے اللہ تعالی
فرماتا ہو کہ فرشتون نے سفارش کی اور نبیون نے سفارش کی اور مومنون نے سفارش کی اور کوئی باقی نہین رہا بجز ارحم الراحمین کے
پس ایک مٹھی بھریگا اور دوزخ مین سے ایسے لوگون کو نکالیگا جنھون نے کبھی خیر نہ کی ہوگی اور کوئلے ہوگئے ہونگے پس انکو اس
نہر مین ڈالیگا جو جنت کے دروازون مین ہو اور نہر الحیات کہلاتی ہو پھر اسمین سے ایسے نکلینگے جیسے رو کے پانی سے سبزہ نکل
آتا ہو تم دیکھتے نہین کہ سبزہ چونکہ پتھر اور درخت سے متصل ہوتا ہو تو جو مقابل آفتاب کے ہوتا ہو وہ زرد و سفید ہوتا ہو اور جو
انمین سے سایہ مین ہوتا ہو وہ سفید ہوتا ہو لوگون نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ گویا آپ نے جنگل مین چرایا تھا آپ نے فرمایا
کہ وہ لوگ پھر ایسے نکلینگے جیسے موتی انکی گردنون مین بھرے ہونگے جنسے اہل جنت انکو پہچانینگے اور کہینگے کہ یہ لوگ خداے تعالی کے آزاد
کیے ہوے ہین اللہ تعالی نے انکو جنت مین داخل کیا بدون اسکے کہ انھون نے کوئی عمل کیا یا کوئی خیر آگے بھیجی ہو پھر اللہ تعالی انکو ارشاد
فرماویگا کہ تم جنت مین داخل ہوا اور جو دیکھو وہ تمھارے ہی لیے ہو وہ عرض کرینگے کہ الٰہی تو نے ہمکو وہ چیز دی جو کسی کو لوگون مین سے نہین
دی اللہ تعالی فرماویگا کہ تمھارے لیے میرے پاس وہ ہو جو اس سے بھی افضل ہو وہ عرض کرینگے کہ الٰہی اس سے افضل کونسی چیز ہو وہ
ارشاد فرماویگا کہ وہ میرا رضا ہو یعنی ہوتا ہو کہ مین تمسے کبھی ناراض نہونگا اس حدیث کو بخاری و مسلم نے صحیحین مین روایت کیا ہو اور نیز

---

لہ گواہی دیتا ہون کہ کوئی نہین سواے خدا کے اور محمد رسول ہین

سلہ اللہ نہین ظلم کرتا کسی کا

[illegible]

سلہ بخاری و مسلم نے صحیحین مین روایت [illegible]

بخاری نے حضرت ابن عباس رض سے روایت کی ہو کہ اُنھون نے فرمایا کہ ایک روز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس گھر مین سے تشریف لائے
اور فرمایا کہ میرے سامنے اُمتین پیش کی گئین ایک نبی جاتا تھا کہ اُسکے ساتھ ایک شخص اور ایک نبی کے ساتھ دو اور کسی نبی کے ساتھ کوئی بھی نہ تھا
اور کسی نبی کے ساتھ دس پانچ تھے پھر مین نے بہت سا انبوہ دیکھا اور توقع کی کہ یہ میری امت ہوگی پس مجھسے کہا گیا کہ یہ موسیٰ اور اُنکی قوم
پھر مجھسے کہا گیا کہ دیکھو مین نے ایک ایسا انبوہ کثیر دیکھا کہ اُسنے کنارون کو آسمان کے روک دیا پھر مجھسے کہا گیا کہ ایسے ہی ایسے دیکھو پس مین نے
بڑی بھاری جماعت کو دیکھا پھر مجھسے کہا گیا کہ یہ لوگ تیری امت ہین اور ان لوگون کے ساتھ ستر ہزار جنت مین بیحساب داخل ہونگے اسکے بعد
لوگ جدا ہو گئے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنکی تصریح نہ فرمائی کہ بیحساب کون لوگ جنت مین داخل ہونگے اسکا چرچا صحابہ رض نے آپس مین
کیا اور کہا کہ ہم تو شرک مین پیدا ہوے لیکن اللہ تعالیٰ اور اُسکے رسول پر ایمان لائے تو وہ لوگ ہمارے بیٹے ہونگے جو بیحساب جنت مین
جاوینگے یہ بات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سُنی تو فرمایا کہ وہ وہ لوگ ہین جو نہ داغ کھاوین نہ منتر پڑھین نہ بدفالی کرین اور اپنے رب پر
بھروسا کرین پس عکاشہ رض کھڑے ہوے اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ دعا کیجیے کہ خدائے تعالیٰ مجھکو ان لوگون مین سے کرے آپ نے
فرمایا کہ تو انھین مین سے ہو پھر ایک اور شخص کھڑا ہوا اور جیسا عکاشہ نے عرض کیا تھا ویسا ہی عرض کیا پس آپ نے فرمایا کہ اب تو عکاشہ کے
حق مین تجھسے پیشتر وہ دعا ہو چکی۔ اور عمرو بن حزم انصاری سے روایت ہو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تین روز غائب رہے کہ صرف
فرض نماز کے لیے نکلتے تھے پھر چلے جاتے تھے جب چوتھا روز ہوا تو آپ ہمارے پاس تشریف لائے ہمنے عرض کیا کہ یا رسول اللہ آپ
ہمسے رُک رہے یہان تک کہ ہمنے گمان کیا کہ کوئی نئی بات پیدا ہوئی آپ نے فرمایا کہ خیر کے سوا نئی بات کوئی نہین ہوئی میرے پروردگار
نے مجھسے وعدہ کیا ہو کہ میری امت مین سے جنت مین ستر ہزار بیحساب داخل کریگا مین نے ان تین دنون مین اپنے رب سے درخواست
کی کہ اور زیادہ لوگ بیحساب داخل ہون پس مین نے اپنے رب کو بڑائی والا ہر چیز موجود کرتا اور کریم پایا کہ اُسنے ستر ہزار مین سے
ہر شخص کے ساتھ ستر ہزار مجھکو عطا فرمائے مین نے عرض کیا کہ الٰہی میری امت اس تعداد کو پہونچیگی ارشاد ہوا کہ ہم تیرے لیے شمار
اعراب مین سے پورے کر دینگے۔ اور حضرت ابوذر رض فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جبرئیل علیہ السلام پتھریلی زمین
کی طرف بیرون مدینہ مطہرہ کے متصل ظاہر ہوے اور مجھسے کہا کہ اپنی امت کو خوشخبری دے کہ جو کوئی مریگا اس طرح کہ شریک نہ کیا ہو اللہ تعالیٰ
کے ساتھ کسی چیز کو تو وہ جنت مین داخل ہوگا پس مین نے کہا کہ ای جبرئیل گو زنا کرے اور چوری کرے جبرئیل نے کہا ہان گو زنا کرے
اور چوری کرے مین نے کہا کہ گو زنا کرے اور چوری کرے جبرئیل نے جواب دیا کہ گو زنا کرے اور چوری کرے مین نے کہا کہ گو زنا کرے
اور چوری کرے جبرئیل نے کہا کہ اگرچہ زنا کرے اور چوری کرے اور شراب پیوے اور حضرت ابو درداء رض فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی ولمن خاف مقام ربہ جنتان پس مین نے عرض کیا کہ اگرچہ زنا اور چوری کرے یا رسول اللہ آپ نے فرمایا
ولمن خاف مقام ربہ جنتان پھر مین نے عرض کیا کہ گو زنا اور چوری کرے پھر آپ نے فرمایا ولمن خاف مقام ربہ جنتان پس مین نے
عرض کیا کہ گو زنا اور چوری کرے یا رسول اللہ آپ نے جواب دیا کہ گو ابودرداء کو برا معلوم ہوا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ
جب قیامت کا دن ہوگا تو ہر مومن کو ایک دوسری ملت کا آدمی حوالہ کیا جاویگا اور اُس سے کہدیا جاویگا کہ یہ تیرا بدلہ ہو دوزخ سے
اور مسلم نے اپنی کتاب مین ابوبردہ رح سے روایت کی ہو کہ اُنھون نے حضرت عمر بن عبد العزیز رح کے سامنے حدیث بیان کی کہ
میرے باپ ابوموسیٰ اشعری رض نے روایت کیا ہو اور وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے راوی ہین کہ آپ نے فرمایا کہ جو شخص مسلمان
مرتا ہو اللہ تعالیٰ اُسکے عوض دوزخ مین کوئی یہودی یا نصرانی داخل کر دیتا ہو حضرت عمر بن عبد العزیز رح نے ابوبردہ رض کو تین بار
قسم دلائی کہ تمکو قسم ہو اُس معبود کی جسکے سوا کوئی معبود نہین تمھارے باپ نے تمسے حدیث نقل کی ہو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

آنحضرت نے قسم کھائی کہ ہاں مجھ سے بیان کی ہو اور روایت ہو کہ ایک لڑکا کسی معرکہ جہاد میں کھڑا تھا اور اسپر بولی ہو رہی تھی کہ زیادہ دیے سو لے اور دن گرمی کا نہایت حرارت کا تھا اسکو ایک عورت نے لوگون کے خیمے کے اندر سے دیکھا وہان سے دوڑتی ہوئی اور اسکے ساتھی اسکے پیچھے آتے تھے یہانتک کہ اسنے لڑکے کو اٹھا کر چھاتی سے لگا لیا پھر اپنے آپ کو پتھریلی گرم زمین پر لیٹ کر گرمی سے بچانے کے لیے لڑکے کو اپنے اوپر لے لیا اور کہنے لگی میرے بچے میرے لڑکے پس آدمی روئے اور جس حال میں تھی اسکو چھوڑ دیا اتنے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انکے پاس تشریف لائے اور کھڑے ہوے لوگون نے ماجرا آپ کی خدمت میں عرض کیا آپ انکے ترس کھانے سے خوش ہوے پھر انکو خوشخبری سنائی اور فرمایا کہ کیا اس عورت کے اپنے بچے کے اوپر رحم کرنے سے تمکو تعجب ہے لوگون نے عرض کیا کہ ہان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ جل شانہ تم سب پر اس عورت کے رحم کی نسبت کہ اپنے بچے پر زیادہ تر رحیم ہے پس مسلمان وہان سے نہایت سرور اور عمدہ بشارت کے ساتھ علیحدہ ہوے تو یہ حدیثین اور جو کچھ ہم باب الرجا میں لکھ آئے ہیں ہمکو بشارت خداے تعالی کی رحمت کی وسعت کی دیتی ہین اسلیے ہم اس سے توقع رکھتے ہین کہ ہمارے ساتھ وہ معاملہ نکرے جسکے ہم سزاوار ہین اور ہمسے اپنے فضل وکرم سے وہ انعام واحسان کرے جسکے لائق اسکی جود ورحمت ہے فقط والحمد للہ اولاً وآخراً وظاہراً وباطناً۔

بخاری ومسلم سے روایت عمر بن خطاب انس

## قطعہ تاریخ اختتام ترجمہ از مترجم غفر اللہ لہ ولوالدیہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| فروہ جناب حبیب عشق اٹھائینگے تو یہ لکھینگے | نہ تھا آسان کچھ کو یہ مین لانا بجز قائم کا | لکھا جیتے جمعہ عقدہ تو احسن یہ لکھو تاریخ | عجائب کے اردو ترجمہ جلد چہارم کا ۱۳۰۲ |

## خاتمة الطبع

الحمد للہ العلی العظیم والصلاۃ علی رسولہ محمد ذی الشرف والتعظیم والسلام علی آلہ وصحابہ اولی العز والتکریم اما بعد طالبان شاہراہ نجات اخروی وپویان صراط مستقیم مصطفوی کو بشارت ہو کہ اس زمان برکت اقتران مین توشہ سفر آخرت ہادی طریق ہدایت تمیمہ بازوے جان مجموعہ تکمیل ایمان مشعل راہ یقین کتاب لاجواب مسمی باسم تاریخی مذاق العارفین ترجمہ فاضل جلیل عالم نبیل البحر الاعظم والنحریر المعظم مستجمع شرایف الکمالیہ عالم علیم الخبیر فی البریہ فاضل لوذعی جناب مولانا محمد احسن صاحب صدیقی نانوتوی ادامہ اللہ العلی القوی کی جو پورا ترجمہ چارون جلد احیاء علوم الدین مصنفہ راس الفقہاء العظام سید العلماء الاعلام المولی العلامۃ البحر الفہامہ امام محمد غزالی قدس سرہ کا نہایت شرح وبسط کے ساتھ زبان اردو سلیس عام فہم مین ہے جسکا مشتاق سارا جہان ہے اور جسکا بیان خوبی وحمد کی خارج از حیطہ بیان ہے ایسا مجموعہ احادیث جو مشتمل مسائل عبادات ومعاملات پر ہے فی الحقیقت اپنا آپ ہی نظیر ہے جامعیت ارشادات نبوی کا ایک ذخیرہ کثیر ہے بحمد اللہ کہ یہ چارون جلدین نہایت اہتمام اور حسن انتظام سے بخط خوب اور تقطیع خوش اسلوب بغور صحت ارباب فضل وکمال مطبع فیض منبع قدردان اہل ہنر شریف پرور مشہور شہر و دیار جناب مستطاب منشی نول کشور الاثال بالفرح والسرور بار سوم واقع لکھنؤ باہ فروری ۱۸۹۱ء مطابق ماہ رجب المرجب ۱۳۰۸ ہجری حلیہ طبع سے آراستہ وپیراستہ ہوکر فروغ بخش دیدہ مشتاقان ہوئین اللہ تعالی مقبول عالم وعالمیان فرماوے بمنہ وکرمہ

## اعلان

# تقریظ واقف غوامض علوم دینی و دنیوی جناب مولوی امیر علی صاحب مدظلہ

الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ اما بعد دانشمندوں کا قول مشہور ہے کہ جو شخص دوسروں کا خیرخواہ ہوتا ہے وہ جیسا کچھ ہر دل عزیز ہوتا اور زندگی میں نیکنام رہتا ہے ویسا ہی اُسکو خود بخود بھلائی بھی پہونچی رہتی ہے اور کیوں نہیں کہ نیکی کا بدلا نیکی ہے - اِس مطبع اودھ اخبار نے اِس قول حکمت کو مضبوط گرہ میں باندھا اور آ تجربہ کر کے خود تو جانچ لیا اور جو لوگ عقل رکھتے ہیں اُنکو بھی معلوم لیکن اپنا تجربہ کرنا ضرور ہے تا کہ آئینہ کی طرح ہر ایک پر ہویدا ہو جاوے دیکھو زمانہ کے مسلمان ہندو ہر قسم وہر قوم کے ایسے خواب غفلت میں پڑے کہ اپنے دین وملت تک سے بھی غافل ہوے - اِنکو یہ بھی نہیں معلوم کہ ہمارے دانشمندوں سے کیا کیا حکمت کی باتیں بیان ہیں اور بزرگوں نے کس نیک راہ کی ہدایت کی ہے - پھر یہ معلومات کیونکر حاصل ہو کہ وہ لوگ اُس زبان ہی سے واقف نہیں جسمیں یہ باتیں اور ایسے مضامین بیان ہوے ہیں اِسمیں شک نہیں کہ اچھا مضمون جس زبان میں چاہو ادا کرو وہی مضمون ہے بنا برین خیرخواہی عام کی نظر سے اِس مطبع نے عربی و فارسی و سنسکرت وبھاشا اور انگریزی کی بہت سی کتابیں اپنے ملک والوں کے لیے اِنکی زبان میں ترجمہ کرا دیں کہ وہ بھلی باتیں اور اچھے مضامین اِنکو اپنی زبان میں ملیں اور کارآمد ہوں - یہ تدبیر بہت مفید ہوئی اور اِس سے بہت کچھ فائدہ مترتب ہوا - ایک یہی کتاب **مذاق العارفین** ہے کہ کارخانہ کی فرمایش سے اسکا ترجمہ ہوا اور کارخانہ نے اپنی عالی ہمتی اور دریا دلی سے اِسکے عوض میں بہت کچھ زر خطیر صرف کیا اور بدریغ دیا حالانکہ اُسوقت تک یہ نہیں معلوم تھا کہ اسکا انجام کیا ہوگا - مگر ہم تو دانشمندوں کا مقولہ پہلے سے نقل کر چکے ہیں کہ بھلائی چاہنے والے کو بھلائی ہی ملتی ہے - اللہ تعالیٰ کے فضل سے یہ کتاب پہلی بار چھپی تھی تو لوگوں کو اسکی قدر معلوم ہونے کے بعد خواہش اِتنی ہوئی اور ہاتھوں ہاتھ ہدیۂ طالبین ہوگئی اور برابر خواہش جاری ہے لہذا اہتمام کے ساتھ دوبارہ اِسکے چھپنے کی نوبت پہونچی اور امید ہے کہ یوں ہی خواہش روز افزوں ترقی ہوگی - اور کیوں نہو درحقیقت کتاب ہی ایسی نایاب ہے یہ امام ہمام محمد غزالی حجۃ الاسلام کی اُس مشہور کتاب کا ترجمہ ہے جو بنام احیاء علوم الدین مشہور و معروف ہے سبحان اللہ عجب کتاب ہے اِتنے سے حجم وضخامت میں کتنے دین کے علوم بھر دیے ہیں - بہت لوگوں کو تو یہی غرّہ ہے کہ یہی فقہ کی دو ایک کتابیں اور اصول وعقائد کی ایک آدھ کتاب پڑھ لی پھر علوم دین کے ماہر ہوگئے یہ نہیں جانتے ہیں کہ یہ تو الف بے تھی - علوم دین کا تو ابھی نام بھی کہیں آیا اور علوم دین کا تمنے ابھی کہاں مزہ اگر چاہتے ہو کہ دین کے علوم سے خبردار رہو اور اِس باغ کی خوشبودار کلیاں چنو تو اِس کتاب کو دیکھو - اِسمیں جھگڑے بکھیڑوں سے کچھ کام نہیں - پریشانی خاطر کا کہیں نام نہیں - ہر ہر بیان میں ملائمیت اور تسکین ہوتی ہے اور یہی دین کی خوبی ہے اسی کتاب سے تمکو معلوم ہوگا یہ علم کیا ہے اور اِسکی تفصیل کیا اور کتنے اقسام اور کون بہتر اور کون اور کیا برتاؤ وغیرہ اُمور ہیں - فقہ اِسمیں حدیث اِسمیں مدارک تفسیر اِسمیں ہے اور ان سب کے برتاؤ کے قواعد اور آداب کو رہیں پھر سب سے بڑھکر افعال قلبی کا بیان ہے اگر اُنکو دیکھوگے تو ہوگا کہ واقعی علم یہی اور دین اسی کا نام ہے - ہر شخص کو یہ مضمون حدیث معلوم ہے کہ قلب ہی کی صلاحیت وسلامتی سے سب کام ہے اور جسنے اِسکو درست نہ کیا اگر ہزار علم پڑھ لیا وہ سچ بلکہ پڑھا شیطان ہے نعوذ باللہ منہ - مولوی عبدالحی صاحب مرحوم نے جو لکھا کہ مجکو اِس کتاب سے بہت فیض ہوا بہت سچ کہا اللہ تعالیٰ اُنپر رحمت ومغفرت کرے - اہل اسلام یہ کتاب بھی بہت عمدہ کتاب ہے اور مولوی محمد احسن صاحب نانوتوی عالم باعمل جو اِس کتاب کے مترجم ہیں اُنھوں نے دلی شوق ونیک نیتی سے اِسکا اچھا ترجمہ کیا اور اپنے واسطے توشۂ آخرت ساتھ لیا ہے جزاہ اللہ تعالیٰ خیر الجزا اور ترجمہ سلیس بامحاورہ اُردو ہے چنانچہ خود مترجم صاحب نے کہا کہ ایسا بامحاورہ اُردو ترجمہ ہے کہ اول نظر میں یہ گمان نہیں ہوتا کہ کسی کتاب کا ترجمہ ہے بلکہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ پہلے ہی پہل اُردو ہی میں یہ کتاب تالیف ہوئی ہے سچ فرمایا کہ عربی عبارت پڑھانی مقصود نہیں بلکہ مضامین سمجھانا مراد ہے اور مترجم صاحب نے کیا کہ اہل احیاء العلوم کی لفظ کتاب وباب کو باب وفصل سے بدل دیا ہے اور یہ تنبیہ ضروری ہے جو مترجم صاحب نے خود بھی لکھدی کہ امام محمد غزالی علیہ الرحمۃ شافعی المذہب تھے فقہی مسائل ومعاملات کو اُنھوں نے اپنے مذہب کے موافق بیان کیا ہے اور مترجم صاحب نے ویسا ہی ترجمہ کر دیا اور حنفی مذہب کے موافق اُسپر تنبیہ وتوضیح نہیں فرمائی ہے لہذا ان مسائل حنفی کو کتابوں مثل فتاوائے عالمگیری وغیرہ سے معلوم کرلیں باقی افعال قلوب تہذیب اخلاق وتہذیب نفس واصلاح قلب کے جو اُمور مذکور ہیں وہ یکساں ہیں اور یہ جان رکھیں کہ نیت خالص للہ طالب رضائے الٰہی مقصود ہے اِسمیں حنفیت وشافعیت کچھ مضر نہیں ہے اور ہرگز کسی قسم کے تعصب کی راہ نہ دیں کہ وہ ہلاکت وگمراہی کا پہلا زینہ ہے اور اسکی خرابی وویرانی کو اِسی کتاب دیکھ لیں - اِس کتاب میں یہ مضمون خوب تفصیل کے ساتھ اسطرح مذکور ہے کہ دل کو اچھی طرح تسکین ہو جاتی ہے مترجم صاحب کو فائدہ بڑھانے کی کوئی حاجت نہ تھی پھر بھی اُنھوں نے کمیر کا

بڑھایا ہے اور اس کتاب کی انہیں دونوں جلدوں بہت ہی نادر مضامین سے بھری ہوئی ہیں جس سے پڑھے لکھے لوگ جو عالم کہلاتے ہیں اور انکو جاننا واجب تھا وہ بھی غافل ہیں علاوہ ترجمہ کی سادگی اور مطلب خیز ہے قافیہ بندی و عبارت آرائی ایسے مضامین میں نازیبا و بیکار ہے۔ آیات کتاب مجید کے ساتھ انکا ترجمہ حضرت شاہ عبد القادر دہلوی کے ترجمہ لکھا ہے اور تخریج احادیث جو حاشیہ پر لکھی ہے وہ اس کتاب کے واسطے عمدہ زیور ہے کیونکہ بعضے اہل علم اس کتاب کی احادیث کو قابل اعتبار نہیں جانتے تھے مصنف رح نے اگرچہ ایسا کیا ہے دیگر الفاظ سے معنی حدیث کو ادا کیا ہے لیکن یہ امر اسکا باعث نہیں کہ اعتبار چھوڑ دیا جاوے۔ یہ تو پہلے ہی معلوم ہو چکا کہ مقصود مضمون ہے نہ عبارت چنانچہ حافظ الحدیث عراقی رح نے ان احادیث کی تخریج میں اچھی کوشش کی اور علامہ زیلعی رح اور یہ دونوں تخریج احادیث میں شریک تھے۔ عراقی رح تو تخریج احادیث احیاء العلوم میں اور زیلعی رح تخریج احادیث ہدایہ میں ایک دوسرے کے مؤید رہے ہیں مترجم سلمہ نے تصریح کر دی کہ میں نے تخریج عراقی سے احادیث کے مخرج کا حوالہ حاشیہ پر لکھ دیا ہے اور عراقی نے اپنی کتاب کے دیباچہ میں لکھا کہ میں نے اس بات کا التزام نہیں کیا کہ حدیث کو مخرج نے بھی انہیں الفاظ سے نقل کیا ہو جو الفاظ احیاء العلوم میں ہیں بلکہ اگر روایت بالمعنی ہوئی تب بھی میں نے لکھ دیا کہ فلان مخرج نے اسکو اخراج کیا ہے اور مترجم صاحب نے یہ التزام رکھا ہے کہ جن احادیث کی نسبت عراقی رح نے کہا ہے کہ اسکی سند صحیح ہے تو مترجم نے وہاں کچھ نہیں لکھا اور جن احادیث کو عراقی رح نے کسی وجہ سے معلول کہا انکے ساتھ ضعف وغیرہ کو ہر جگہ حاشیہ پر بیان کر دیا ہے لہذا ناظرین کے لیے تنبیہ کر دی کہ حاشیہ پر جن احادیث کے ساتھ کوئی جرح نہو انکو تصور فرماویں اور بعض جگہ کسی خاص مصلحت سے بسند صحیح یا بسند جید کا لفظ بھی لکھ دیا ہے جو لوگ اس سے استفادہ حاصل کریں یہ بات یاد رکھیں۔ عراقی رح کی کوشش ایسے احادیث کی تخریج قابل تحسین ہے کہ اچھی تفصیل و توضیح سے انہوں نے تخریج لکھی جزاہ اللہ تعالی جزاء کاملا۔ مطبع اودھ اخبار کی کوشش جو اس کتاب کے ترجمہ میں صرف کی عامۂ اہل اسلام کے نزدیک قابل سپاس داری ہونی چاہیے ہے کہ اسنے اصل کتاب سے بھی زیادہ اس ترجمہ سے لوگون کو فائدہ پہونچایا۔ اور ایسے ہی اہل ہنود کے مذہب اخلاق و تصوف و وید وغیرہ کو بھی ایسے ہی مزید اہتمام سے ترجمہ کرایا بلکہ بہت سی سنسکرت کو مع شرح ترجمہ کیا اور اس علم کا نفع بہت کچھ ظاہر ہوا علی ہذا القیاس بہت سے انگریزی علوم فنون جس سے اہل ہند گویا بالکل بیخبر تھے اردو میں ترجمہ کر کے طبع کیے اور اسکے مصارف کثیر اپنے ذمہ لیے اور نیز جس فن کے کامل نے اپنے فن کے کمال سے جو عام مفید یا عام پسند کوئی تصنیف و تالیف کی راہ سے مطبع کو مطلع کیا اسکی حیثیت سے موافق اسکے قدردانی عمل میں آئی۔ یہ سلسلہ بھی برابر جاری ہے اور روز بروز اسمین ترقی ہے اسوقت بھی عربی فارسی سنسکرت [illegible] مترجم صاحبان و دیگر اہل فن کا تعلق و ربط اس کارخانہ سے حسن اسلوب کے ساتھ قائم ہے اور طب یونانی کی بہت سی کتابیں ترجمہ ہو کر عام شائع ہو [illegible] دل سے [illegible] اہتمام میں سرگرمی ہے اور نصف ہزار سے زاید ماہواری انہیں مصارف میں خرچ کیا جاتا ہے ایسی حالت میں کارخانہ کو کسی خاص قوم و ملت سے نہیں بلکہ [illegible] خطاب کے ساتھ گزارش ہے کہ اپنی خاص استعداد کے وسیلوں سے جو کسی نہج و طرز کے ساتھ مخصوص نہیں ہیں اس صلہ میں کہ کارخانہ انکی بہبودی و خیرخواہی میں سرگرم [illegible] مدد دیں اور نہیں تو یہی سہی کہ اپنے اہل ملت و قوم کو تہذیب و تعلیم پر مستعد کریں اور عمدہ عمدہ تصانیف سے انکو رغبت دلا دیں اور اگر خود ایسی تصنیف رکھتے ہیں یا بنانا [illegible] ہیں تو تمام کر کے کارخانہ کو دے دیں کہ انکے علمی صرف اور یہاں کے مالی خرچ سے عام کی بہبودی حاصل ہو و ہل جزاء الاحسان الا الاحسان مثل مشہور ہے کہ نیکی کا بدلا نیکی ہے اور اعلا[illegible] تمام مترجم و مصنف صاحبان کو دیا گیا ہے کارخانہ کی فہرست کتب کے آخر میں درج ہے۔ کارخانہ جن عمدہ کتابوں کے حقوق تالیف کا مالک ہے اگر انکو ذکر کیا جاوے تو فہرست ہو جاتی [illegible] انمین سے بہت چھپ گئیں اور بہت چھپنے کو باقی ہیں ہاں چند کتابیں ناظرین کی تفریح کے لیے مطبوعہ و غیر مطبوعہ ذکر ہوتی ہیں چنانچہ علم اخلاق و تصوف میں تو یہی مذاق العارفین کافی ہے اور مدارک تفسیر میں ترجمہ تفسیر حسینی مسمی بہ تفسیر قادری کئی مرتبہ چھپا اور ایک عجیب نادر جامع تفسیر ظاہر و حقائق تصوف جس میں مضامین بیضاوی و کشاف و مشہور تفسیر ابن کثیر وغیرہ کے عمدہ مضامین و حقائق قرآن حضرت ابو محمد روزبہان قدس سرہ مسمی بعرائس البیان تمام و کمال چھپکر ہدیۂ ناظرین ہو گی اور فقہ میں ترجمہ درمختار [illegible] متین فتاوی کئی بار چھپا۔ اور حاوی و محیط فتاوی عالمگیری جو اپنے ذاتی مضامین سے بلند پایہ ہے ترجمہ اسکا بہت آسان عبارت کے ساتھ مع حل مطلب وغیرہ حاشیہ کیا گیا ہے طبع ہو کر ہدیۂ ناظرین ہوا اسکی خوبی ظاہر ہے بیان کرنا کچھ ضرور نہیں اور کارخانہ کی یہ سعی قابل شکریہ کے ہے اور بہت سی کتب طب از انجملہ قانون شیخ ابو علی سینا اور کامل الصناعۃ علی بن عباس مجوسی کہ وہ بھی مشہور حکیم ہے ترجمہ ہو کر چھپ گئیں اور عموماً فارسی کتابیں مثل مخزن الادویہ و جامع کبیر وغیرہ ترجمہ ہو کر طبع ہوئی ہیں اب علی العموم ان فنون کا حاصل کرنا شائقین کو کچھ مشکل نہیں اور انسانی لیاقت میں کمال حاصل کرنا کتنا آسان ہے۔

# جامع الاحکام

## یعنی مجموعہ مسائل شرع محمدی فریقین

شائقین شرع محمدی کو عموماً اور وکلاء عدالت کو خصوصاً مژدہ ہو کہ ایسی نایاب کتاب ہے جس سے بہتر اور جامع تر کوئی کتاب شرع محمدی میں زبان اردو اسوقت تک تالیفاً و طبعاً نہیں ہوئی ہے اور جسمیں جملہ احکام ضروری اور مسائل شرعی کو جو معاملات دنیوی سے متعلق ہیں کتب معتبرہ فریقین یعنی سُنی و شیعہ سے بکمال صحت و دقت نظر اور بنہایت تحقیق و تدقیق جمع کیا ہے اور فریقین میں جو اختلافات فروع میں ہوئے ہیں بلکہ اہل سنت کے چاروں فرقوں میں جو اختلافات ہوئے ہیں انکو بھی تفصیلاً بیان کیا ہے اور رجحان و وکلاء عدالت کے فائدہ کے لیے صد ہا نظائر فیصلجات صدر دیوانی عدالت و ہائی کورٹ و پریوی کونسل مع حوالہ جلد و صفحہ وغیرہ لکھ دیئے ہیں۔ یہ کتاب عالم المعی فاضل لوذعی واقف علوم مشرقی و مغربی کاشف اسرار خفی و جلی آنریبل مولوی سید امیر علی بار ایٹ لاء ممبر سابق کونسل واضع آئین و قوانین گورنر ہند نے زبان انگریزی میں تالیف کی ہے اور دو جلدوں پر منقسم ہے۔

جلد اول میں مسائل و احکام میراث۔ نکاح۔ اور طلاق مع انکے جملہ اقسام اور شقوق کے بیان کیے ہیں اور اس جلد کا نام اصل انگریزی میں پرسنل لا آف دی محمڈنس یعنی مسلمانوں کا قانون شخصی ہے۔ میراث کے مسئلہ میں عصبات وغیرہ کی تفصیل موافق مذاہب اربعہ اہل سنت و جماعت ایسے مسلسل اور واضح طور سے بیان کی ہے کہ عربی تا تو ذکر نہیں فارسی اور اردو میں کسی نے اس اہم و ادق مسئلہ کو اس طور سے نہیں لکھا ہے۔ نکاح کی بحث میں جملہ شرائط صحت نکاح۔ ولایت صغار۔ باپ کا حق الجبر۔ ماں کا حق الحضانت وغیرہ مشرح بیان کیے ہیں اور طلاق کی دونوں قسمیں یعنی بائن اور رجعی اور خلع و مبارات اور لعان و ظہار یہ سب مسائل بغایت وضوح لکھ دیے ہیں۔

جلد دوم جلد اول سے زیادہ مبسوط اور ضخامت میں تقریباً اسکی ڈیوڑھی ہے۔ اس جلد میں بھی تین مسئلے جو نہایت مفید اور بکار آمد ہیں بیان کیے ہیں یعنی ہبہ۔ وقف۔ اور وصیت۔ دراصل یہ جلد مجموعہ ٹگور لا لکچرس کا ہے جو جناب مؤلف نے ۱۸۸۴ء میں دی تھی جب وہ ٹگور لا لکچرر یعنی معلم قانون کلکتہ یونیورسٹی میں تھے۔ ان تینوں مسئلوں کو مع جملہ اختلافات کے فرقہائے اسلام و فیصلجات عدالتہا سے انگریزی ایسا شرح و بسط سے بیان کیا ہے کہ کوئی بات فروگذاشت نہیں ہونے پائی ہے صد ہا علمائے متقدمین و متاخرین کے اقوال کتب معتبرہ فریقین سے عربی میں بعینہ نقل کرکے انکا ترجمہ انگریزی میں کر دیا ہے کتب حنفی میں ہدایہ اور اسکی شروح۔ شرح وقایہ۔ رد المحتار فی شرح در المختار۔ سراجیہ۔ ملتقی الابحار اور اسکی شرح مجمع الانہار فتاوی عالمگیری۔ فتاوی قاضیخان وغیرہ۔ کتب شافعیہ میں منہاج الطالبین المحرر وغیرہ۔ کتب مالکیہ میں خلیل ابن اسحٰق مالکی کی تصنیفات کتب شیعہ اثنا عشریہ میں شرائع الاسلام۔ شرح لمعہ دمشقیہ۔ جواہر الکلام ارشاد الاذہان جامع الشتات۔ جامع عباسی۔ مفاتیح وغیرہ سے مسائل اخذ کیے ہیں اور عبارتیں نقل کر دی ہیں۔

مسٹر ہیملٹن صاحب کا ترجمہ ہدایہ۔ بیلی صاحب کی شرح حنفی و امامیہ۔ میکناٹن صاحب کی اصول شرع محمدی۔ شاما چرن سرکار کی لکچر شرع محمدی پر انگریزی زبان میں موجود ہیں اور عربی زبان میں تو اتنی کتابیں فقہ کی ہیں کہ انکی تعداد عالم الغیب ہی خوب جانتا ہے۔ مگر جو لوگ ان زبانوں سے واقف نہیں ہیں وہ ایسی کتابوں سے کیونکر مستفید ہو سکتے ہیں۔ اگرچہ ہیملٹن صاحب و بیلی صاحب وغیرہ کے تبحر و علم میں شک نہیں ہے مگر بہرحال وہ انگریز تھے اور دائرہ اسلام سے خارج تھے اور [illegible] مسائل لکھے لکھائی باتیں بیان کر لیے ہیں۔ شرع محمدی کے رموز و نکات اور مسائل و حکم کو کچھ یہی شخص خوب سمجھ سکتا اور بیان کر سکتا ہے جو مسلمان پیدا ہوا ہے اور جسنے مسلمانوں کی سوسائٹی میں پرورش پائی ہو اور یہ اوصاف اس کتاب کے مؤلف میں [illegible] دونوں جمع ہیں پھر اسکے مفید عام ہونے میں کیا کلام ہے۔ حضرات و اہل [illegible] اگر مسلمانوں کے [illegible] معاملات میں پوری کامیابی حاصل کرنا چاہتے ہیں تو اپنے قانونی کورٹ میں اس کتاب کو ضرور داخل سمجھیں اور اسکے مضامین و عبارات کو ہمیشہ پیش نظر رکھیں اور اسکی خریداری میں بخل اور دریغ نہ فرمائیں۔ اس مجموعہ ہر دو جلد کا حق کاپی رائٹ ترجمہ مترجم و مصنف سے مطبع [illegible] نے [illegible] حاصل کیا ہے۔ جامع الاحکام دونوں جلدیں مطبع [illegible] میں چھپکر تیار ہو گئی ہیں۔ اور قیمت حسب ذیل ہے۔

| | | قیمت پیشگی | مابعد |
|---|---|---|---|
| جلد اول | ۹۶۲ صفحہ | [illegible] | [illegible] |
| جلد دوم | | [illegible] | [illegible] |

